# تاریخ
# اشاعتِ اسلام

ہوی - دورِ صحابہؓ اور عہدِ سلاطین میں
عتِ اسلام کی مفصل اور مستند تاریخ



شیخ محمد اسماعیل پانی پتی



شیخ غلام علی اینڈ سنز پبلشرز - لاہور - پشاور - حیدرآباد - کراچی

اپنے موضوع پر سب سے پہلی جامع کتاب

# تاریخ اشاعتِ اسلام

زمانۂ نبوی۔ دورِ صحابہ اور عہدِ سلاطین

میں

## اشاعتِ اسلام کی مفصل اور مستند تاریخ،

اور

## ایشیاء، افریقہ، یورپ اور امریکہ میں تبلیغِ اسلام کی تفصیل

دعوتِ اسلام کے وہ مختلف ذریعے جو آنحضرتؐ، آپؐ کے صحابہؓ اور بعد میں
آنے والے تمام صوفیاء، فقراء، علماء، تجار اور مبلغین نے ابتداء سے اب تک
مختلف زبانوں اور مختلف ملکوں میں استعمال کیے۔

مع ایک مبسوط مقدمہ کے

سنہ ۱۳۸۰ھ
۱۹۶۲ء

تالیف

شیخ محمد اسماعیل پانی پتی

ناشر

شیخ غلام علی اینڈ سنز۔ پبلشرز۔ لاہور،

سلسلہ مطبوعات نمبر ۳۰۹

— ٥ —



ناشر ——— شیخ غلام علی اینڈ سنز لاہور

طابع ——— شیخ نیاز احمد

مطبع ——— علمی پرنٹنگ پریس لاہور

اشاعت اول ——— سنہ ۱۹۶۲ء

قیمت ——— ۱۳ روپے ۵۰ پیسے

———

شیخ نیاز احمد پرنٹر پبلشر نے اپنے علمی پرنٹنگ پریس لاہور سے
شیخ غلام علی اینڈ سنز کشمیری بازار لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین


| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| پیش لفظ | ۵ |
| مقدمہ | ۹ |
| **باب اول** | |
| آنحضرت کی مکی زندگی میں تبلیغ اسلام کی تاریخ | |
| فصل اول۔ پہلی وحی اور ابتدائی تبلیغ | |
| غار حرا میں خلوت نشینی | ۳۵ |
| سب سے پہلی وحی | ۳۵ |
| تبلیغ کا پہلا حکم | ۳۵ |
| حکم تبلیغ کی تعمیل اور خدیجہؓ علیؓ اور زیدؓ کا قبول اسلام | ۳۶ |
| حضرت ابوبکر کا قبول اسلام | ۳۷ |
| اسلام کے ابتدائی اصول | ۳۸ |
| نماز کا حکم | ۳۸ |
| آنحضرت کی خفیہ نمازیں | ۳۸ |
| دیگر مسلمانوں کی خفیہ نمازیں | ۳۹ |
| آنحضرت صلعم کا ابتدائی طرز تبلیغ اور اس کا نتیجہ | ۴۰ |
| آنحضرت کی ابتدائی تبلیغ کے ثمرات | ۴۰ |
| فہرست سابقون الاولون | ۴۱ |
| فصل دوم:۔ تبلیغ نبوی کا دوسرا دور | ۴۹ |
| مکمل تبلیغ کا حکم اور اس کی تعمیل | ۵۰ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| حق کی مخالفت میں سب سے پہلی آواز | ۵۲ |
| خدا کی طرف سے اس مخالفت آواز کا جواب | ۵۲ |
| علانیہ تبلیغ کے متعلق دوسری روایت | ۵۲ |
| ایک تبلیغی دعوت | ۵۳ |
| تبلیغی دعوت کے متعلق دوسری روایت | ۵۵ |
| حرم کعبہ میں تبلیغ | ۵۷ |
| راہ تبلیغ میں سب سے پہلا شہید | ۵۸ |
| فصل سوم:۔ اسلام کا پہلا دار التبلیغ | |
| ایک تبلیغی مرکز کی ضرورت | ۵۸ |
| تبلیغی مرکز کا قیام | ۵۸ |
| دار ارقم | ۵۸ |
| دار ارقم میں پہلا اور آخری مسلمان | ۵۹ |
| دار ارقم دور نبوی میں | ۵۹ |
| اس مکان کی حیثیت عہد صحابہ میں | ۵۹ |
| بنی امیہ کے زمانہ میں | ۵۹ |
| عباسیوں کے وقت میں | ۵۹ |
| ملکہ خیزران اور یادگار کا خاتمہ | ۶۱ |
| دار ارقم میں مسلمان ہونے والے اصحاب | ۶۱ |
| فصل چہارم:۔ دعوت اسلام اور تبلیغ | |
| دین کے سلسلے میں آنحضرت کی حکیمانہ پالیسی | |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| تبلیغی کام میں آنحضرت کی احتیاط | ۶۲ |
| احتیاطی تدابیر کی وضاحت | ۶۲ |
| انکارِ حق پر گذشتہ اقوام کا انجام | ۶۳ |
| آنحضرتؐ کی قوم کیوں ہلاک نہ ہوئی | ۶۳ |
| آنحضرتؐ نے پہلے بڑے آدمیوں کو تبلیغ کیوں کی | ۶۳ |
| آنحضرت کی تبلیغ کے اوّلین مخاطب | ۶۴ |
| راہ تبلیغ میں حضرت خدیجہؓ کی خدمات | ۶۴ |
| اشاعت اسلام میں حضرت ابوبکرؓ کی کوششیں | ۶۴ |
| اسلام کی پہلی برادری | ۶۵ |
| خفیہ تبلیغ کی حکمت | ۶۵ |
| ابتدائی ایام میں خفیہ تبلیغ کی ایک اور بڑی وجہ | ۶۵ |
| خفیہ تبلیغ کے مرکز کا فائدہ اور اہمیت | ۶۶ |
| ابتدا میں قریش نے مخالفت کیوں نہ کی | ۶۶ |
| فصل پنجم :- مخالفت کا طوفان اور اس کی وجوہ | |
| امن و سکون کا خاتمہ | ۶۷ |
| قریش کا بھڑک اٹھنا | ۶۷ |
| مخالفت کی وجوہ | ۶۷ |
| پہلی وجہ | ۶۸ |
| دوسری وجہ | ۶۸ |
| تیسری وجہ | ۶۸ |
| چوتھی وجہ | ۷۰ |
| پانچویں وجہ | ۷۰ |
| چھٹی وجہ | ۷۰ |
| ساتویں وجہ | ۷۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| آٹھویں وجہ | ۷۱ |
| نویں وجہ | ۷۲ |
| دسویں وجہ | ۷۳ |
| فصل ششم :- حضور علیہ السلام کے خلاف قریش باقاعدہ محاذ قائم کرتے ہیں۔ | |
| قریش آپ کو قتل کیوں نہ کر سکے؟ | ۷۳ |
| پہلی مجبوری | ۷۳ |
| دوسری مجبوری | ۷۴ |
| تیسری مجبوری | ۷۴ |
| چوتھی مجبوری | ۷۴ |
| پانچویں مجبوری | ۷۴ |
| چھٹی مجبوری | ۷۴ |
| ساتویں مجبوری | ۷۵ |
| مخالفت نہایت تنظیمی طور پر شروع کی گئی | ۷۵ |
| اس تنظیمی مخالفت کی تفصیلات | ۷۵ |
| معاندانہ سکیم کے دفعہ ۱ کے دو حصے | ۷۶ |
| حضرت ابوطالب سے قریش کی توقعات | ۷۶ |
| (۱) آنحضرت کی تبلیغی کوششوں کے خلاف قریش کے وفد ابوطالب کی خدمت میں | |
| پہلا وفد | ۷۷ |
| قریش آنحضور سے تعلقات منقطع کرتے ہیں | ۷۸ |
| قریش کا دوسرا وفد | ۷۸ |
| تیسرا وفد ایک مضحکہ خیز پیشکش | ۷۹ |
| چوتھا وفد ایک نرالی تجویز | ۸۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| (ب) قریش کے وفد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں | |
| پہلا وفد | ۸۳ |
| قریش کے معزز نمائندہ آنحضرت کی خدمت میں | ۸۵ |
| قریش کے نرالے اور عجیب مطالب | ۸۹ |
| ابوجہل کا آنحضرت پر قاتلانہ حملے کا عزم | ۹۳ |
| فصل ہفتم :- اسلام کی تبلیغ واشاعت کے مقابلے میں قریش کی منظم سازش | |
| سازش کی تفصیل | ۹۴ |
| ایک عجیب واقعہ | ۹۵ |
| مسلمانوں پر قریش کے مظالم کی تقسیم | ۹۷ |
| غربا اور غلاموں پر مظالم | ۹۷ |
| معزز مسلمانوں پر اکابر قریش کے مظالم | ۱۰۳ |
| کفار قریش کا سلوک خود آنحضرت کے ساتھ | ۱۱۰ |
| آپ کو منظم طور پر بدنام کرنے کی سکیم کا خاکہ | ۱۱۱ |
| سکیم پر عمل | ۱۱۱ |
| اس دوران میں ذاتی طور پر جو تکالیف آپ کو پہنچائی گئیں | ۱۱۱ |
| الف :- تکالیف کے چند نمونے | ۱۱۲ |
| ب :- مصائب کی چند مثالیں | ۱۱۲ |
| فصل ہشتم :- مسلمانوں پر کفار کے مظالم کی انتہا - | |
| سخت مظالم کے باوجود آنحضرت کا اشاعت اسلام میں انہماک | ۱۱۵ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| آنحضور کی تبلیغی مساعی کے نتیجہ میں نو مسلموں کی تعداد میں اضافہ | ۱۱۵ |
| تبلیغ اسلام کو روکنے کے لیے کفار کی ایک اور کوشش | ۱۱۵ |
| جدید مجلس مشاورت کا انعقاد | ۱۱۶ |
| مسلمانوں کو تکلیف پہنچانے کی نئی سکیم | ۱۱۶ |
| اس سکیم پر عملدرآمد | ۱۱۶ |
| مسلمانوں کو ہجرت حبشہ کا حکم | ۱۱۶ |
| اس موقع پر آنحضور کی بلندی اخلاق کا ایک عجیب مظاہرہ | ۱۱۷ |
| مہاجرین حبشہ کے نام اور ان کی تعداد | ۱۱۷ |
| ہجرت کس قسم کے لوگوں نے کی اور اس کی وجہ | ۱۱۸ |
| کس قسم کے لوگ ہجرت نہ کر سکے | ۱۱۸ |
| سال ہجرت | ۱۱۹ |
| مکہ سے حبشہ تک | ۱۱۹ |
| کفار مکہ مسلمانوں کا تعاقب کرتے ہیں | ۱۱۹ |
| حبشہ میں مسلمانوں کو امن مل گیا | ۱۱۹ |
| حبشہ کی طرف دوسری ہجرت | ۱۱۹ |
| نجاشی شاہ حبش کا سلوک مسلمانوں سے | ۱۲۰ |
| قریش کی مجلس مشاورت مہاجرین حبشہ کے خلاف | ۱۲۰ |
| مہاجرین حبشہ کی گرفتاری کے لیے وفد کا تقرر | ۱۲۰ |
| کامیابی کے لیے ایک مؤثر تدبیر پر عمل | ۱۲۰ |
| وفد بھیجنے سے قریش کا مطلب کیا تھا | ۱۲۱ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| قریش کا وفد پہلے نجاشی کے درباریوں سے ملتا ہے۔ | ۱۲۱ |
| درباری وفد کی امداد کا وعدہ کرتے ہیں | ۱۲۲ |
| قریش کا وفد نجاشی کے حضور میں | ۱۲۲ |
| عمرو بن العاص کی زہریلی تقریر | ۱۲۲ |
| درباریوں کی سفارش اور تائید | ۱۲۲ |
| بادشاہ کا جواب | ۱۲۲ |
| نجاشی کے دربار میں حضرت جعفرؓ کی زبردست تبلیغی تقریر | ۱۲۳ |
| دربار میں قرآن کی تلاوت | ۱۲۴ |
| نجاشی کا فیصلہ سفیران قریش کے خلاف | ۱۲۵ |
| مسلمانوں کے خلاف سفیر قریش کا نیا حربہ | ۱۲۵ |
| اس حربہ کا استعمال | ۱۲۶ |
| دربار حبش میں مسلمانوں کی دوبارہ طلبی | ۱۲۶ |
| حضرت جعفرؓ کی دوسری تبلیغی تقریر | ۱۲۷ |
| اس تقریر کا نجاشی پر اثر | ۱۲۷ |
| سفرائے قریش کی ناکام واپسی | ۱۲۷ |
| امیر وفد عمرو بن العاص کی شخصیت | ۱۲۷ |
| مہاجرین کا قیام حبشہ میں کب تک رہا | ۱۲۷ |
| **فصل نہم: مسلمانوں کی تقویت کا غیبی سامان** | |
| حمزہ بن عبدالمطلب اور عمر بن الخطاب کا قبول اسلام | ۱۲۸ |
| مسلمانوں کی مظلومی کی حالت | ۱۲۸ |
| اس حالت میں تبدیلی | ۱۲۸ |
| **۱۔ حضرت حمزہ کا اسلام لانا** | |
| حضرت حمزہ کی شخصیت | ۱۲۹ |
| حمزہ کو قبول اسلام کی تحریک کس طرح ہوئی | ۱۲۹ |
| (ابوجہل کا ناجائز سلوک آنحضرت سے) | |
| حمزہ نے ابوجہل کا سر پھوڑ دیا | ۱۳۰ |
| حمزہ اور بنی مخزوم | ۱۳۰ |
| ابوجہل کا اعتراف گناہ | ۱۳۰ |
| حضرت حمزہ کا اسلام لانا | ۱۳۰ |
| حضرت حمزہ کے اسلام کا اثر | ۱۳۰ |
| **۲۔ حضرت عمرؓ کا مسلمان ہونا** | |
| عمر بن خطاب کی شخصیت | ۱۳۱ |
| عمر آنحضرت علیہ السلام کے شدید دشمن کی حیثیت میں | ۱۳۱ |
| عمر کی اسلام دشمنی کی وجہ | ۱۳۲ |
| عمر کا ارادہ آنحضرت کو قتل کرنے کا | ۱۳۲ |
| عمر کی مشکلات اس راہ میں | ۱۳۲ |
| عمر قتل رسول کے ارادے میں جلدی کرتے ہیں | ۱۳۳ |
| عمر کی روانگی قتل رسول کے لیے | ۱۳۳ |
| عمر کی نعیم بن عبداللہ سے ملاقات | ۱۳۴ |
| عمر بہن اور بہنوئی کے مسلمان ہونے کی خبر سنتے ہیں | ۱۳۴ |
| بہن اور بہنوئی کو زد و کوب | ۱۳۵ |
| عمر اس فعل پر نادم ہوتے ہیں اور بہن سے قرآن مجید پڑھنے کو مانگتے ہیں | ۱۳۵ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| قرآن کا مطالعہ اور عمر کی حالت میں تبدیلی | ۱۳۶ |
| آنحضرت کی دُعا عمر کے حق میں | ۱۳۶ |
| عمر کا اظہار اسلام | ۱۳۶ |
| عمر خدمت نبوی میں | ۱۳۷ |
| عمر آغوش اسلام میں | ۱۳۷ |
| **فصل دہم۔ قریش کا آنحضرت کو قتل کرنے کا نیا منصوبہ۔** | |
| تبلیغ نبوی کی راہ میں قریش کی رکاوٹیں | ۱۳۸ |
| قریش کا فیصلہ آنحضرت کے متعلق | ۱۳۸ |
| قریش کا فیصلہ بنی ہاشم کے مقاطعہ کے متعلق | ۱۳۹ |
| اس ظالمانہ فیصلے کی تعمیل (بنو ہاشم کے متعلق قریش کا تحریری معاہدہ) | ۱۳۹ |
| بنی ہاشم کی تکالیف کی دردانگیز کہانی | ۱۴۰ |
| بنی ہاشم کی مستقل مزاجی اور آنحضرت کی تبلیغ میں مستعدی شعب ابوطالب میں | ۱۴۱ |
| اس ظلم و زیادتی کا خاتمہ کس طرح ہوا | ۱۴۲ |
| **فصل یازدہم۔ فرض تبلیغ میں اہم رکاوٹ دو عظیم شخصیتوں کا انتقال** | |
| راہِ تبلیغ میں ابوطالب اور خدیجہؓ کی قابلِ قدر خدمات | ۱۴۳ |
| حضرت ابوطالب اور حضرت خدیجہ کا انتقال | ۱۴۳ |
| دونوں کی وفات کا اثر آنحضرت پر | ۱۴۳ |
| دونوں کی اسلامی خدمات کا اعتراف | ۱۴۴ |
| ابوطالب کے متعلق ولیم میور کا بیان | ۱۴۴ |
| حضرت خدیجہ کے متعلق آنحضرت کا ارشاد | ۱۴۴ |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| دونوں کے انتقال سے تبلیغ نبوی میں رکاوٹ اور حضور اقدس کی تکالیف میں اضافہ | ۱۴۵ |
| **فصل دوازدہم :۔ طائف کا تبلیغی سفر** | |
| طائف کی حیثیت اور اہمیت | ۱۴۵ |
| سفر طائف آپ کی اولوالعزمی کی دلیل ہے | ۱۴۵ |
| آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا طائف روانہ ہونا | ۱۴۶ |
| سرداران طائف کو تبلیغ اور ان کا جواب | ۱۴۶ |
| اہل شہر کو تبلیغ اور اس کا نتیجہ | ۱۴۶ |
| طائف والوں کو وحشیانہ سلوک آنحضرت سے | ۱۴۷ |
| حضور علیہ السلام کا ایک باغ میں پناہ لینا | ۱۴۷ |
| غلام کو تبلیغ | ۱۴۷ |
| حضور علیہ السلام کی نہایت اضطراری حالت | ۱۴۹ |
| اس حالت اضطراب میں آنحضرت کی دردناک دعا | ۱۴۹ |
| طائف سے مکہ کو واپسی | ۱۴۹ |
| مطعم بن عدی کی امان اور آپ کا مکہ میں داخلہ | ۱۵۰ |
| طائف کا تبلیغی سفر اور یورپین مصنفین | ۱۵۰ |
| **فصل سیزدہم :۔ طائف سے واپسی کے بعد حضور علیہ السلام کا تبلیغی پروگرام** | |
| تبلیغی پروگرام کی تفصیل | ۱۵۱ |
| ایام حج میں قبائل کے تبلیغی دورے | ۱۵۱ |
| بنی کندہ کو دین کی تبلیغ | ۱۵۳ |
| بنی کلب کو اسلام کی دعوت | ۱۵۳ |
| بنو حنیفہ کو توحید کا وعظ | ۱۵۳ |
| بنو عامر کو خدا کا پیغام | ۱۵۳ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| سوید بن صامت کو ہدایت کی طرف رہنمائی | ۱۵۴ |
| فصل چہاردہم: تبلیغ واشاعت کا نیا میدان اور اہلِ یثرب کا قبول اسلام | |
| اُمید کی ایک کرن | ۱۵۵ |
| آنحضرت کی ملاقات اہلِ یثرب سے | ۱۵۶ |
| بیعت عقبہ اولیٰ | |
| یثرب کے چھ آدمیوں کا قبول اسلام | ۱۵۷ |
| ان چھ آدمیوں کے ذریعے یثرب میں اسلام کی اشاعت | ۱۵۹ |
| بیعت عقبہ ثانیہ | |
| یثرب کے مزید آدمیوں کی بیعت کرنا | ۱۵۹ |
| اسلام کا سب سے پہلا مبلغ | ۱۶۱ |
| بیعت عقبہ ثالثہ | |
| حضور کو امن کی تلاش اور اس میں کامیابی | ۱۶۱ |
| ہجرت یثرب کا حکم | ۱۶۲ |
| بیعت عقبہ ثالثہ کی کیفیت | ۱۶۲ |
| عباس بن عبدالمطلب کی تقریر | ۱۶۳ |
| کعب کا بیان | ۱۶۴ |
| آنحضرت کا ارشاد | ۱۶۴ |
| براء بن معرور کا جواب | ۱۶۵ |
| عباس بن عبادہ کی پُرجوش تقریر | ۱۶۵ |
| ایک سوال اور اس کا جواب | ۱۶۶ |
| ابو الہیثم کا خطرہ | ۱۶۷ |
| خطرے کا ازالہ آنحضرت کی طرف سے | ۱۶۷ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| اہل یثرب کے لیے بارہ مبلغین کا تقرر | ۱۶۷ |
| بارہ مبلغین کے نام | ۱۶۷ |
| بیعت کنندگان کی یثرب کو روانگی | ۱۶۸ |
| بیعت کنندگان کے نام | ۱۶۸ |
| قبیلہ اوس کے بیعت کرنے والے اشخاص | ۱۶۹ |
| قبیلہ خزرج کے مسلمان ہونے والے اصحاب | ۱۶۹ |
| بیعت عقبہ کا دو طرفہ اثر | ۱۷۰ |
| یثرب میں بیعت عقبہ کا اثر | ۱۷۰ |
| تبلیغ کرنے اور مسلمان بنانے کا ایک عجیب واقعہ | ۱۷۱ |
| مکہ کے کافروں پر بیعت عقبہ کا اثر | ۱۷۲ |
| قریش کا آنحضرت کے خلاف ایک عظیم الشان جلسہ | ۱۷۳ |
| جلسے میں آنحضرت کے خلاف تجاویز | ۱۷۴ |
| قریش کا آنحضرت کو قتل کرنے کا فیصلہ اور حضور کی ہجرت | ۱۷۴ |
| فصل پنجدہم: قبائل عرب میں اشاعت اسلام کا جائزہ قبل از ہجرت | |
| فصل شانزدہم: عہد نبوی کے مبلغین اسلام | |
| حضرت ابوذر غفاریؓ | ۱۷۹ |
| حضرت طفیلؓ بن عمرو دوسی | ۱۷۹ |
| حضرت ابوموسیٰؓ اشعری | ۱۸۱ |
| حضرت مصعبؓ بن عمیر | ۱۸۲ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| **باب دوم** | |
| فصل اوّل :- آنحضور کی مدنی زندگی میں تبلیغ اسلام کی کیفیت (مدینہ میں پہلا دار التبلیغ) | |
| مکہ کی نسبت مدینہ میں زیادہ تیزی سے اسلام کی اشاعت ہوئی | ۱۸۷ |
| مدینہ میں اشاعتی کام فوراً شروع ہو گیا | ۱۸۷ |
| مدینہ میں مرکزی دار التبلیغ کی تعمیر | ۱۸۷ |
| دار التبلیغ کی تعمیر کا مقصد | ۱۸۸ |
| مرکز تبلیغ کی ہیئت اور حیثیت | ۱۸۸ |
| تبلیغ اسلام میں دشمنان اسلام کی رکاوٹیں | ۱۸۸ |
| رکاوٹ دور ہونے کے بعد تبلیغ میں شدت | ۱۸۸ |
| دار التبلیغ کی مختلف خصوصیات | ۱۸۹ |
| دار التبلیغ کے متعلق سر ولیم میور کا بیان | ۱۸۹ |
| فصل دوم :- تبلیغ اسلام کو روکنے کے لیے قریش مکہ کی معاندانہ کوششیں | |
| پہلی کوشش | ۱۹۰ |
| دوسری کوشش | ۱۹۰ |
| تیسری کوشش | ۱۹۱ |
| چوتھی کوشش | ۱۹۱ |
| فصل سوم :- دعوت اسلام کے سلسلے میں دو رنجدہ واقعات | |
| واقعہ یوم الرجیع | ۱۹۱ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| دوسرا واقعہ بیر معونہ | ۱۹۳ |
| فصل چہارم :- وہ قبائل جو مدینہ آکر اسلام لائے۔ | |
| قبیلہ مضر کا اسلام | ۱۹۸ |
| قبیلہ سعد کا اسلام | ۱۹۸ |
| قبیلہ اشجع کا اسلام | ۱۹۹ |
| بنی عبد القیس کا اسلام | ۱۹۹ |
| قبیلہ جہینیہ کا اسلام | ۲۰۱ |
| قبیلہ اسلم اور غفار کا اسلام | ۲۰۲ |
| قبیلہ خشنین کا اسلام | ۲۰۲ |
| فصل پنجم :- وہ جماعتیں جو مدینہ سے تبلیغ اسلام کے لیے بھیجی گئیں۔ | |
| بنو ثعلبہ کی طرف | ۲۰۳ |
| بنی کعب کی طرف | ۲۰۳ |
| بنی سلیم کی طرف | ۲۰۳ |
| بنو قضاعہ کی طرف | ۲۰۳ |
| بنو جذیمہ کی طرف | ۲۰۴ |
| بنو کلاب کی طرف | ۲۰۵ |
| قبیلہ ہمدان کی طرف | ۲۰۵ |
| ابنائے فارس کی طرف | ۲۰۵ |
| بنی حارث کی طرف | ۲۰۶ |
| بنو حارث کے متعلق حضرت خالد کا عریضہ آنحضرت کی خدمت میں | ۲۰۶ |
| آنحضرت کا گرامی نامہ خالد کے نام | ۲۰۸ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| بنو حارث کا وفد آنحضرت کی خدمت میں | ۲۰۸ |
| آنحضرت کا بے نظیر تبلیغی ہدایت نامہ عمرو بن حزم کے لیے | ۲۰۹ |
| فصل ششم:- صلح حدیبیہ اور تبلیغ کا نیا ذریعہ سلاطین، والیان اور قبائلی رؤسا کے نام دعوتی خطوط کا سلسلہ | |
| صلح حدیبیہ اور اس کے شرائط | ۲۱۰ |
| صلح حدیبیہ سے اشاعت اسلام کا دروازہ کھل گیا | ۲۱۱ |
| اس موقع سے آنحضرت نے پورا فائدہ اٹھایا | ۲۱۱ |
| اسلام کا پیغام خطوط کے ذریعہ پہنچانے کا انتظام | ۲۱۱ |
| تبلیغ کی نئی مہم شروع کرنے کے لیے آنحضرت کا صحابہ سے مشورہ | ۲۱۱ |
| صحابہ کا مودبانہ جواب اور مشورہ | ۲۱۲ |
| تبلیغی خطوط کے لیے مہر کی تیاری | ۲۱۲ |
| مہر کی تاریخ | ۲۱۲ |
| آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تبلیغی خطوط کی نوعیت | ۲۱۲ |
| آنحضرت کے تبلیغی مکتوبات کی تفاصیل | ۲۱۳ |
| قیصر روم کے نام | ۲۱۳ |
| خسرو پرویز شاہ ایران کے نام | ۲۲۳ |
| نجاشی شاہ حبش کے نام | ۲۲۷ |
| مقوقس حاکم مصر کے نام | ۲۳۰ |
| جعفر رئیس عمان کے نام | ۲۳۳ |
| ہوذہ رئیس یمامہ کے نام | ۲۳۷ |
| منذر فرمانروائے بحرین کے نام | ۲۳۷ |
| حارث رئیس غسان کے نام | ۲۳۷ |
| حارث بن عبد کلال کے نام | ۲۳۸ |
| قبائل بحرین کے نام | ۲۳۹ |
| بنی بخت والی ہجر کے نام | ۳۳۹ |
| فصل ہفتم:- عرب قبائل کے وہ رؤسا جو بطور خود مسلمان ہوئے | |
| حضرت ثمامہ بن اثال | ۲۴۰ |
| فروہ بن عمرو حاکم معان | ۲۴۲ |
| جریر بن عبد اللہ بن بجلی | ۲۴۴ |
| عدی بن حاتم | ۲۴۴ |
| ذی الکلاع حمیری | ۲۴۷ |
| فصل ہشتم:- اشاعت اسلام کی ایک نئی راہ (عجیب حالات میں ایک جدید اسلامی مرکز کا قیام) | |
| صلح حدیبیہ اسلام کی ترقی کا باعث ہوئی۔ | ۲۴۷ |
| صلح حدیبیہ کی ایک عجیب شرط | ۲۴۷ |
| ابو بصیر کا واقعہ | ۲۴۸ |
| ابو بصیر کی جماعت کفار قریش کے لیے ایک خطرہ عظیم بن گئی | ۲۵۰ |
| قریش کی التجا آنحضرت کی خدمت میں | ۲۵۱ |
| حضور علیہ السلام کی رحمت و شفقت کا عجیب مظاہرہ | ۲۵۱ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| صلح حدیبیہ کی عجیب شرط اٹھتے سے اشاعت اسلام کی راہ سے ایک بڑی رکاوٹ دور ہو گئی اور لوگ بکثرت مسلمان ہونے لگے | ۲۵۱ |
| فصل نہم: حضرت خالد بن ولید اور حضرت عمرو بن عاص کا مسلمان ہونا | |
| حضرت خالدؓ کی آپ بیتی | ۲۵۲ |
| حضرت عمرو بن العاص کا اپنا بیان | ۲۵۷ |
| فصل دہم: فتح مکہ اور صنادید قریش کا قبول اسلام | |
| ابوسفیان بن حرب | ۲۶۵ |
| ہند بن عتبہ بن ربیعہ | ۲۷۰ |
| عکرمہ بن ابی جہل | ۲۷۲ |
| صفوان بن اُمیہ | ۲۷۴ |
| سہیل بن عمرو | ۲۷۵ |
| ابوسفیان بن حارث | ۲۷۶ |
| شیبہ بن عتبہ | ۲۷۹ |
| عتبہ بن ابی لہب | ۲۷۹ |
| یزید بن ابی سفیان | ۲۸۱ |
| جمیل بن معمر | ۲۸۱ |
| حارث بن ہشام | ۲۸۱ |
| حویطب بن عبدالعزیٰ | ۲۸۲ |
| عبداللہ بن زبعری | ۲۸۲ |
| عتاب بن اسید | ۲۸۲ |
| فضالہ لیثی | ۲۸۳ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| عبداللہ بن سعد بن ابی سرح | ۲۸۳ |
| حکم بن ابی العاص بن امیہ | ۲۸۴ |
| کعب بن زہیر | ۲۸۴ |
| ہبار بن الاسود | ۲۸۵ |
| ابوقحافہ عثمان بن عامر | ۲۸۵ |
| فتح مکہ کے بعد چند دوسرے مسلمان ہونے والوں کے نام | ۲۸۶ |
| فتح مکہ کے موقع پر مسلمان ہونے والوں میں جنگ حنین کے مال غنیمت کی تقسیم | ۲۸۶ |
| فصل یازدہم: جزیرہ نمائے عرب میں بتوں کی خدائی کا خاتمہ | |
| (ا) خانہ کعبہ کے بتوں کا انہدام | ۲۸۷ |
| (ب) مضافات کے بتوں کی تباہی | ۲۸۹ |
| عزیٰ | ۲۸۹ |
| منات، سواع | ۲۹۰ |
| لات | ۲۹۱ |
| خلصہ، ذوالکفین، فلس | ۲۹۲ |
| بتوں کے انہدام کے بعد اشاعت اسلام کی طرف توجہ | ۲۹۲ |
| فصل دوازدہم: فتح مکہ کا عظیم الشان فائدہ۔ تمام عرب میں اسلام کی آزادانہ اشاعت۔ | |
| اسلام دشمن میں کعبہ کی مرکزی حیثیت | ۲۹۳ |
| فتح مکہ کا سب سے بڑا فائدہ اسلام کی اشاعت میں آزادی | ۲۹۴ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| فتح مکہ کے بعد اسلام کے بسرعت پھیلنے کے اسباب | ۲۹۴ |
| **فصل سیزدہم۔ فتح مکہ کے بعد** | |
| قبول اسلام کے لیے بکثرت وفود کی مدینہ میں آمد | ۲۹۷ |
| وفد بنی اسد ، وفد بنی تمیم | ۲۹۸ |
| وفد بنی عبس ، وفد بنی فزارہ ، وفد مرہ ، وفد ثعلبہ | ۳۰۰ |
| بنی محارب ، وفد کلاب ، وفد رواس بن کلاب ، وفد عقیل بن کعب ، وفد بنی جعدہ ، وفد بنی قشیر | ۳۰۱ |
| وفد بنی البکا ، بنو کنعانہ ، وفد بنی عبد ، وفد بنی باہل ، وفد بنی سلیم | ۳۰۲ |
| وفد ہلال بن عامر ، وفد بنی عامر بن صعصعہ | ۳۰۳ |
| وفد بنی ثقیف | ۳۰۴ |
| وفد بکر بن وائل ، وفد بنی تغلب ، وفد بنی حنیفہ ، وفد بنی شیبان ، وفد بنی سطے | ۳۰۷ |
| وفد بنی تجیب | ۳۰۸ |
| وفد بنی خولان | ۳۰۸ |
| وفد جعفی ، وفد صدا ، وفد بنی مراد ، وفد زبید | ۳۰۹ |
| وفد کندہ ، وفد صدف ، وفد بنی سلاہذیم ، وفد بلی | ۳۱۰ |
| وفد بہرا ، وفد عذرہ ، وفد سلامان ، وفد بنو کلب | ۳۱۱ |
| وفد بنی حرم ، وفد بنی ازد ، وفد بنی جرش ، وفد بنی غسان ، وفد بنی عامر ، وفد بنو حارث بن کعب | ۳۱۲ |
| وفد بنی ہمدان ، وفد سعد العشیرہ ، وفد عنس ، وفد داریین | ۳۱۳ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| وفد الرہاوین ، وفد غامد ، وفد بجیلہ | ۳۱۴ |
| وفد احمس ، وفد خثعم و عشعث ، وفد حضرموت | ۳۱۵ |
| وفد اشعریین ، وفد عمان | ۳۱۶ |
| وفد مذحج ، وفد غافق ، وفد بارق ، وفد دوس ، وفد ثمالہ و الحدان ، وفد سلم ، وفد جزام | ۳۱۷ |
| وفد مہرہ ، وفد حمیر | ۳۱۸ |
| وفد جیشان | ۳۱۹ |
| وفد عبدالقیس ، وفد النخع | ۳۲۰ |
| **فصل چہاردہم: نصاریٰ اور یہود میں اسلام کی اشاعت** | |
| اسلام تمام دنیا کے لیے ہے | |
| آنحضرت کی دعوت بت پرستوں اور ازاں بعد یہودیوں اور عیسائیوں کو | ۳۲۰ |
| آنحضرت کی سب سے پہلے تصدیق کرنے والا ایک عیسائی عالم تھا | ۳۲۱ |
| ملک حبش میں اسلام کی اشاعت | ۳۲۱ |
| بادشاہ حبش کا مسلمان ہونا | ۳۲۲ |
| شاہ حبش کا انتقال | ۳۲۲ |
| مہاجرین حبشہ کی واپسی | ۳۲۲ |
| یہودیوں میں پہلا مسلمان | ۳۲۲ |
| یہودیوں میں سے بہت کم لوگ مسلمان ہوئے | ۳۲۲ |
| حضرت سلمان فارسی کا اسلام لانا | ۳۲۳ |
| عدی بن حاتم کی بیعت | ۳۲۳ |
| یہودیوں کی بہ نسبت عیسائی زیادہ مسلمان ہوئے | ۳۲۳ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| عیسائیان نجران کی سفارت آنحضرت کی خدمت میں | ۳۲۴ |
| بعض عیسائی وفود جو آنحضرت کی خدمت میں آئے | ۳۲۶ |
| فصل پنجدہم: یہود و نصاریٰ کے نمایاں حضرات جو آنحضرت پر ایمان لائے | |
| وہ اصحاب جو یہودیوں میں سے اسلام لائے | ۳۲۶ |
| یہودیوں میں سے آئی ہوئی صحابیات | ۳۲۷ |
| عیسائیوں میں سے مسلمان ہو جانے والے اصحاب | ۳۲۷ |
| عیسائیوں میں سے مسلمان ہو جانے والی صحابیات | ۳۲۷ |
| وہ بزرگ جن کے اہل کتاب ہونے میں شبہ ہے | ۳۲۷ |
| فصل شانزدہم: مجوسیوں میں اسلام کی اشاعت (آنحضرت کے عہد میں) | |
| مجوسیوں کے عقائد | ۳۲۸ |
| ان عقائد کا رد قرآن کریم میں | ۳۲۸ |
| مجوسیوں میں سے مسلمان ہونے والے بعض اصحاب | ۳۲۸ |
| اقرع بن حابس. عطارد بن حاجب | ۳۲۹ |
| حاجب بن زرارہ . اسود | ۳۳۰ |
| منذر بن ساوی. سی بخت. ابنائے فارس | ۳۳۱ |
| دیگر عقائد کے لوگوں میں تبلیغ اسلام | ۳۳۱ |
| آنحضرت کی ۲۳ سالہ تبلیغ کے حیرت انگیز نتائج | ۳۳۲ |
| فصل ہفدہم: آنحضرت کی مدنی زندگی کے مبلغین اسلام | |
| مبلغین اسلام کے چار اقسام | ۳۳۲ |
| وہ مبلغین جن کو حضور نے خود تبلیغ کے لئے روانہ فرمایا | ۳۳۳ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| حضرت علیؓ | ۳۳۳ |
| حضرت خالد بن ولید. حضرت عمرو بن حزمؓ انصاری، حضرت عمرو بن العاص حضرت ابو زیدؓ انصاری | ۳۳۵ |
| حضرت مغیرہ بن شعبہ، حضرت وبر بن یحنس، حضرت معاذ بن جبلؓ، حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ | ۳۳۶ |
| حضرت منقذ بن حبان، حضرت علا حضرمی، حضرت ابوامامہ باہلی | ۳۳۷ |
| حضرت رفاعہ بن زید، حضرت محیصہ بن مسعود، حضرت عمرو بن کعب | ۳۳۸ |
| وہ صحابہ جنھوں نے بطور خود تبلیغ اسلام کی خدمت انجام دی | ۳۳۹ |
| حضرت مہاجر بن عبد کلال حضرت عمیر بن وہب، حضرت عمرو بن مرہ، حضرت فروہ بن مسلک | ۳۳۹ |
| حضرت اسعد بن زرارہ | ۳۴۰ |
| وہ قبائلی رؤسا جنھوں نے ذوق و شوق کے ساتھ اسلام کی تبلیغ کی | ۳۴۰ |
| حضرت سعدؓ بن معاذ | ۳۴۰ |
| حضرت عروہؓ بن مسعود | ۳۴۱ |
| حضرت ضمامؓ بن ثعلبہ | ۳۴۲ |
| فصل ہژدہم: رسول خدا بحیثیت داعیاً الی اللہ | |
| خاتمہ | ۳۴۷ |
| ضمیمہ ۱ اشاعت اسلام اور مسئلہ جہاد | ۳۴۸ |
| کیا اسلام کی اشاعت جبر و سختی سے ہوئی | ۳۵۰ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| کیا مال کا لالچ دے کر لوگوں کو مسلمان بنایا گیا تھا | ۳۵۵ |
| کیا جہاد کے ذریعے لوگوں کو اسلام پر مجبور کیا گیا | ۳۵۷ |
| لفظ جہاد کا مطلب جو عام طور سے سمجھا جاتا ہے | ۳۵۷ |
| جہاد کی قسمیں | ۳۵۸ |
| جہاد بالنفس | ۳۵۹ |
| جہاد بالمال | ۳۵۹ |
| جہاد بالعلم | ۳۵۹ |
| جہاد بالقرآن | ۳۶۰ |
| ہر نیک کام جہاد ہے | ۳۶۰ |
| جہاد بالسیف | ۳۶۰ |
| اہل یورپ اور آنحضرت کی جنگی مہمات | ۳۶۱ |
| جنگوں کے ذریعے اشاعت اسلام کا معقول عقلی اور تاریخی پہلو | ۳۶۴ |
| آنحضرت کی جنگی مہمات کے اسباب اور ان کی وجوہات | ۳۶۵ |
| آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تلوار اٹھانے میں حق بجانب تھے | ۳۷۶ |
| آنحضرت کی تمام جنگیں مدافعانہ تھیں | ۳۷۷ |


## جلد دوم

### باب اوّل


| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| اشاعت اسلام و عہد خلفائے راشدین | |
| فصل اوّل، حضرت ابوبکر صدیق کا زمانۂ حکومت | ۳۸۱ |
| آنحضرت کی وفات اور ارتداد کا فتنہ | ۳۸۱ |
| اس فتنے کے متعلق حضرت عائشہ صدیقہ کا قول | ۳۸۱ |
| صحابہ کو اس فتنے کا احساس | ۳۸۲ |
| اس فتنے کے متعلق اصحاب رسول کی حالت | ۳۸۲ |
| سوائے مدینہ کے قریباً سارا عرب مرتد ہوگیا | ۳۸۳ |
| مکہ اور طائف کی حالت | ۳۸۳ |
| دیگر قبائل جو اسلام پر قائم رہے۔ | ۳۸۴ |
| فتنہ ارتداد کے اسباب و علل | ۳۸۵ |
| فتنہ پردازوں کی قسمیں | ۳۸۶ |
| منکرین خلافت | ۳۸۶ |
| منکرین زکوٰۃ | ۳۸۶ |
| جھوٹے نبی | ۳۸۶ |
| جھوٹے نبیوں کی طاقت و قوت اور ان کا انجام | ۳۸۶ |
| وجوہ ارتداد مصر کے ایک مورخ کی نظر میں | ۳۸۷ |
| ارتداد کا سبب مستشرقین یورپ کے خیال میں | ۳۸۹ |
| حضرت ابوبکر نے فتنہ ارتداد کا کس طرح مقابلہ کیا | ۳۸۹ |
| حضرت ابوبکر کے گیارہ لشکر | ۳۹۰ |
| حضرت ابوبکر کے تبلیغی خطوط | ۳۹۲ |
| لشکروں کے سرداروں کے لیے تبلیغی نصائح | ۳۹۳ |
| حضرت صدیق کے بھیجے ہوئے تمام لشکروں کو کامیابی ہوئی | ۳۹۵ |
| صدیقی عہد کی فتوحات | ۳۹۶ |
| اسلامی فتوحات اور تبلیغ اسلام کے باہم تعلق | ۳۹۸ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| **فصل دوم: حضرت عمر کا دور سلطنت** | |
| حضرت عمر اشاعت اسلام میں جبر وزور کے خلاف تھے | ۳۹۹ |
| فاروقی فتوحات کی وسعت | ۴۰۰ |
| مفتوحہ ممالک میں اسلام کی اشاعت | ۴۰۱ |
| حضرت عمر کے عہد میں اشاعت اسلام کے اسباب | ۴۰۱ |
| عہد فاروقی میں اشاعت اسلام کے واقعات | ۴۰۴ |
| حضرت عمر کے تبلیغی احکام | ۴۰۴ |
| شہنشاہ ایران کے دربار میں اسلام کی تبلیغ | ۴۰۵ |
| عربوں کے مقابلہ کے لیے شاہ ایران کا حکم اپنے سپہ سالار رستم کو | ۴۰۸ |
| رُستم کا مقابلہ سے جی چرانا | ۴۰۸ |
| طلیحہ کی عجیب کاروائی اور ایک بہادر شخص کا قبول اسلام | ۴۰۹ |
| رستم کے تبلیغی مذاکرات مسلمانوں سے | ۴۱۰ |
| امیر زہرہ کی رستم کو تبلیغ | ۴۱۱ |
| ربعی عامر کی تبلیغی گفتگو رُستم سے | ۴۱۲ |
| حذیفہ بن محض کا تبلیغی بیان | ۴۱۲ |
| مغیرہ بن شعبہ کا نعرۂ حق رستم کے دربار میں | ۴۱۲ |
| رستم کو آخری تبلیغ | ۴۱۴ |
| معرکہ یرموک میں اسلام کی تبلیغ اور اس کی اشاعت | ۴۱۶ |
| جنگ یرموک کا انجام | ۴۲۳ |
| قنسرین اور حلب کے قبائل کا اسلام لانا | ۴۲۳ |
| ہرمزان والی خوزستان کا مسلمان ہونا | ۴۲۳ |
| جبلہ بن الایہم کا اسلام اور ارتداد | ۴۲۶ |
| معرکہ قادسیہ کے موقع پر ریلم کی فوج کا قبول اسلام | ۴۲۸ |
| جنگ جلولا کے موقع پر اسلام کی اشاعت | ۴۲۸ |
| ایک ایرانی سردار کا مع اپنے لشکر کے مسلمان ہونا | ۴۲۹ |
| مصر میں اسلام کی تبلیغ اور اس کی اشاعت | ۴۳۰ |
| گورنر دمیاط کا بیٹا اسلام کی آغوش میں | ۴۳۵ |
| مصر کے وسیع رقبہ میں اسلام کی اشاعت | ۴۳۷ |
| بلہیب کے لوگوں کا مسلمان ہونا | ۴۳۷ |
| رئیس شطا کا قبول اسلام | ۴۳۷ |
| فسطاط میں مسلمانوں کی کثرت | ۴۳۷ |
| ہزاروں قبطیوں کے قبول اسلام کا عجیب نظارہ | ۴۳۸ |
| عمرو بن العاص کا عمدہ سلوک اہل مصر کے اسلام کا باعث ہوا | ۴۳۹ |
| دور فاروقی میں اشاعت اسلام پر شمس العلماء مولانا شبلی کے خیالات | ۴۴۰ |
| **فصل سوم: حضرت عثمان کا عہد دولت** | |
| فتوحات عثمانی | ۴۴۲ |
| مفتوحہ ممالک میں اسلام کی اشاعت | ۴۴۵ |
| اشاعت اسلام کے سلسلے میں حضرت عثمان کی ذاتی کوششیں | ۴۴۶ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| فصل چہارم ، حضرت علی کا عہد خلافت | |
| **باب دوم** | |
| بنو امیہ کے عہد میں اشاعت اسلام کی رفتار | |
| حضرت معاویہ کے عہد میں اشاعت اسلام | ۴۵۰ |
| بربریہ میں اسلام کی اشاعت | ۴۵۱ |
| قیروان کی بنا | ۴۵۱ |
| سردار بربر کسیلتہ کا اسلام لانا | ۴۵۱ |
| علاقہ غور کا ارتداد | ۴۵۲ |
| ولید بن عبدالملک کے زمانے میں اسلام کی اشاعت | ۴۵۲ |
| حضرت عمر بن عبدالعزیز کا مبارک دور | ۴۵۶ |
| **باب سوم** | |
| عباسیوں کے عہد میں اسلام کی اشاعت و تبلیغ۔ | |
| مہدی کے تبلیغی خطوط اور ان کا اثر | ۴۶۰ |
| مامون رشید اور تبلیغ اسلام | ۴۶۰ |
| مقتدر باللہ کا عہد | ۴۶۲ |
| قادر باللہ کا زمانہ | ۴۶۳ |
| دور عباسیہ میں صوفیا اور علما کی تبلیغی کوششیں | ۴۶۴ |
| دور عباسیہ میں اسلام کی بکثرت اشاعت کے اسباب | ۴۶۵ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| **باب چہارم** | |
| سلجوقیوں کا قبول اسلام | ۴۶۹ |
| **باب پنجم** | |
| صلیبی لڑائیوں میں اشاعت اسلام اور سلطان صلاح الدین کی تبلیغی کوششیں | ۴۷۱ |
| **باب ششم** | |
| نہایت ہولناک تاتاری فتنہ اور میدان تبلیغ میں مسلمانوں کا حیرت انگیز کارنامہ | ۴۷۷ |
| تاتاریوں کا اسلامی ملکوں کو برباد کرنا | ۴۷۷ |
| تاریخ کا عجیب ترین واقعہ مغلوں میں اسلام کی اشاعت | ۴۷۹ |
| مغلوں کا پہلا مذہب | ۴۸۰ |
| مغلوں کے مذہب کا مقابلہ اسلام سے | |
| بدھوں، عیسائیوں اور مسلمانوں کی تبلیغی کوششیں مغلوں کو اپنے مذہب میں لانے کے متعلق | ۴۸۱ |
| ان کوششوں میں اسلام کی کامیابی اور اس راہ میں سخت ترین مشکلات | ۴۸۱ |
| مشکلات کے باوجود مغلوں کو مسلمانوں کا مسلمان کرنا | ۴۸۱ |
| چنگیز خاں کی اولاد کی تفصیل | |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| چنگیز خاں کے بڑے لڑکے جوجی خاں کی شاخ میں اسلام کی اشاعت | ۴۸۴ |
| چنگیز خاں کے دوسرے لڑکے چغتائی خاں کی نسل میں اسلام کا پھیلنا | ۴۸۵ |
| چنگیز خاں کے تیسرے لڑکے اوگتائی خاں کی اولاد میں تبلیغ دین | ۴۸۶ |
| چنگیز خاں کے چوتھے لڑکے تولائی خاں کے بیٹوں میں اعلائے کلمۃ الحق | ۴۸۷ |
| **باب ہفتم** | |
| ترکوں میں اسلام کی اشاعت | ۴۹۰ |
| ترکوں کی عثمانی سلطنت میں اسلام | ۴۹۱ |
| **باب ہشتم** | |
| اسلام کی تبلیغ اور اس کی اشاعت | ۴۹۳ |
| ترکوں کا شاندار سلوک عیسائیوں کے ساتھ | ۴۹۳ |
| عیسائی حکومت کا سلوک اپنی رعایا کے ساتھ | ۴۹۴ |
| سلطنت عثمانیہ میں اسلام کی عام اشاعت | ۴۹۷ |
| **باب نہم** | |
| وسط ایشیا کے ملکوں میں اسلام کی تبلیغ | ۵۰۰ |
| فارس | ۵۰۰ |
| دیلم | ۵۰۱ |
| بخارا اور سمرقند | ۵۰۲ |
| کابل | ۵۰۲ |
| ماوراء النہر | ۵۰۲ |
| ترکستان | ۵۰۲ |
| افغانستان | ۵۰۳ |
| ہیرا واردا | ۵۰۳ |
| روس | ۵۰۳ |
| سلطان ازبک اور اشاعت اسلام | ۵۰۳ |
| مذہبی آزادی کے متعلق سلطان ازبک کا ایک عجیب فرمان | ۵۰۳ |
| شہنشاہ روس والی میر کو دعوت اسلام | ۵۰۴ |
| وسط ایشیا کی قوم قرغیز کا اسلام لانا | ۵۰۵ |
| سائبیریا | ۵۰۵ |
| **باب دہم** | |
| برّاعظم افریقہ میں اسلام کی اشاعت | |
| مصر | ۵۰۸ |
| نوبہ | ۵۰۹ |
| حبش (ابی سینا) | ۵۰۹ |
| افریقہ کی بت پرست اقوام میں اسلام کی تبلیغ | ۵۱۰ |
| سوڈان | ۵۱۲ |
| بورنیو | ۵۱۲ |
| دارفر | ۵۱۳ |
| وادی اور باجیرمی | ۵۱۳ |
| گٹ سینا اور کانو | ۵۱۳ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| فلاچین اور تبلیغ اسلام | ۵۱۳ |
| ساحل گنی کا سلسلہ کوہستان | ۵۱۴ |
| سنوسیوں میں تبلیغ اسلام کا جوش | ۵۱۴ |
| اشانتی | ۵۱۵ |
| سینیگال سے لاگوس تک | ۵۱۵ |
| زنجبار | ۵۱۵ |
| قوم گالا | ۵۱۶ |
| قوم میبگا | ۵۱۶ |
| جنوبی افریقہ | ۵۱۶ |
| **باب یازدہم** | |
| یورپ کے ملکوں میں تبلیغ اسلام | |
| سپین | ۵۱۷ |
| فرانس | ۵۱۹ |
| سسلی | ۵۲۱ |
| یونان | ۵۲۲ |
| بلغاریہ | ۵۲۲ |
| یوگوسلاویہ | ۵۲۳ |
| رومانیہ | ۵۲۳ |
| البانیہ | ۵۲۴ |
| ہنگری اور چیکوسلاویکیہ | ۵۲۳ |
| سربیا | ۵۲۳ |
| مانٹونیگرو | ۵۲۳ |
| جزائر بحر روم | ۵۲۴ |
| وسطی اور شمالی یورپ | ۵۲۴ |

| مضامین | صفحہ |
|---|---|
| انگلستان | ۵۲۴ |
| **باب دوازدہم** | |
| چین میں اسلام کی اشاعت | ۵۲۷ |
| چین میں اشاعت اسلام کے متعلق ہمارے ماخذ | ۵۲۷ |
| جنوبی سمندر کے راستے مسلمانوں کا چین میں داخلہ | ۵۲۷ |
| کانٹن | ۵۲۷ |
| آرنلڈ کے خیال میں چین میں اشاعت اسلام کس طرح ہوئی | ۵۲۹ |
| گوانگ سی | ۵۲۹ |
| چینی مسلمانوں میں تبلیغ اسلام کا انفرادی شوق | ۵۲۹ |
| حضرت عثمانؓ کی دعوت اسلام شاہ چین کو | ۵۲۹ |
| ولید بن عبد الملک کے عہد میں چین کو اسلام کی دعوت ۔ | ۵۲۹ |
| مسلم تاجروں اور مبلغین کی تبلیغ چین میں ۔ | ۵۳۰ |
| شانسی ۔ | ۵۳۰ |
| کانسوہ ۔ | ۵۳۰ |
| قوم اویگر کا قبول اسلام ۔ | ۵۳۰ |
| باہر کے مسلمانوں کا چین میں جا کر آباد ہونا ۔ | ۵۳۰ |
| پیکن | ۵۳۱ |
| یاہاں | ۵۳۱ |
| منگولیا | ۵۳۱ |
| چین میں آباد یہودیوں کا اسلام قبول کرنا | ۵۳۱ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| **باب سیزدہم** | |
| انڈونیشیا میں اسلام کی تبلیغ | ۵۳۲ |
| جزیرہ سماٹرہ | ۵۳۳ |
| جزیرہ نمائے ملایا | ۵۳۴ |
| جزیرہ جاوا | ۵۳۵ |
| جزیرہ ملوکا | ۵۴۰ |
| جزیرہ بورنیو | ۵۴۰ |
| جزیرہ سیلیبس | ۵۴۱ |
| جزیرہ سباوا | ۵۴۲ |
| جزیرہ سمبوک | ۵۴۲ |
| جزیرہ منداناؤ | ۵۴۲ |
| جزیرہ زولو | ۵۴۳ |
| نیوگنی | ۵۴۳ |
| **باب چہاردہم** | |
| امریکہ میں اسلام | ۵۴۵ |

| مضامین | صفحہ |
| --- | --- |
| **باب پانزدہم** | |
| ہندوستان میں اسلام کی اشاعت | ۵۵۲ |
| تبلیغ اسلام کے مختلف ذریعے اور طریقے | ۵۵۳ |
| تبلیغ اسلام بذریعہ فقراء اور صوفیا | ۵۵۳ |
| تاجروں اور سوداگروں کے ذریعے تبلیغ | ۵۶۳ |
| مسلمان سیاحوں کے ذریعے تبلیغ اسلام | ۵۶۷ |
| تبلیغ بذریعہ مسلم سلاطین | ۵۶۸ |
| بذریعہ تحقیق و تلاش اور بعد مطالعہ و غور اسلام کی ترقی | ۵۷۲ |
| اشاعت اسلام بذریعہ اصول مساوات | ۵۷۵ |
| اسلامی تبلیغ پر مسلمانوں کے تمدن کا اثر | ۵۷۶ |
| اشاعت اسلام بذریعہ ازدواجی زندگی | ۵۷۷ |
| تبلیغ اسلام بذریعہ مباحث و مناظرات | ۵۷۸ |
| بعض اتفاقی واقعات کے ذریعے اشاعت اسلام | ۵۷۹ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ
وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

# پیش لفظ

مسلمانوں نے اپنے زمانۂ عروج میں ہر علم و فن کے متعلق نہایت کثرت سے کتابیں لکھیں ہیں۔ کسی علم اور کسی فن کی کوئی شاخ ایسی نہیں جس میں کتابوں کی معقول تعداد تالیف اور تصنیف نہ کی ہو۔ ابن ندیم کی کتاب الفہرست اور حاجی خلیفہ کی کتاب کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون اُن کتابوں کی قدیم فہرستیں ہیں جو ہر علم و فن کے متعلق مؤرخین اور مصنفین اسلام نے نہایت کاوش و محنت اور تحقیق و تلاش کے بعد مرتب کیں۔ ہمارے زمانے میں اس قسم کی بعض فہرستیں مصر سے شائع ہوئیں۔ مثلاً معجم المطبوعات العربیہ اور اکتفاء القنوع بما هو مطبوع وغیرہ، مگر یہ دیکھ کر نہایت حیرت ہوتی ہے، کہ اشاعت اسلام کی تاریخ جیسے اہم اور ضروری موضوع کے متعلق تمام عربی لٹریچر میں اور تمام فارسی ذخیرہ کتب میں جہاں تک ہمیں معلوم ہے ایک بھی کتاب موجود نہیں اور عربی و فارسی کے کسی قدیم مورخ یا کسی جدید مصنف نے اس مضمون پر قلم نہیں اٹھایا۔ اردو کا دامن بھی اس قسم کی کسی کتاب سے تقریباً خالی ہے۔ سوائے بعض معمولی سی کتابوں کے: (اور وہ بھی بہت محدود دائرے میں لکھی گئی ہیں) کوئی مبسوط تالیف تبلیغ اسلام کی تاریخ کے متعلق آج تک شائع نہیں ہوئی۔ لے دے کے انگریزی میں صرف ایک کتاب "پریچنگ آف اسلام" سر سید نے اپنے کالج کے ایک انگریز پروفیسر ٹی۔ ڈبلیو۔ آرنلڈ سے لکھوائی تھی۔ اس کا اُردو ترجمہ سر سید ہی کی فرمائش سے میرے مرحوم دوست مولوی عنایت اللہ دہلوی نے کیا تھا جو "دعوت اسلام" کے نام سے ۱۸۹۷ء میں شائع ہوا تھا، مگر اس کتاب میں چار طرح کے نقائص ہیں:۔

۱۔ واقعات بہت ہی مختصر اور تشنہ ہیں خصوصاً ہندوستان کا بیان تو بیحد نامکمل ہے۔ جس کو سب سے

زیادہ مفصل ہونا چاہیئے تھا۔

۲- بکثرت بیانات یورپین مصنفین کی کتابوں سے لیے گئے ہیں، جن کی صحت پر پورا اعتماد اس لیے نہیں ہو سکتا کہ وہ لوگ بالعموم متعصب ہوتے ہیں اور ہر واقعے کو معاندانہ اور متعصبانہ نظر سے دیکھتے ہیں اور اس تعصب کی بنا پر واقعے سے نتیجہ بھی غلط نکالتے ہیں۔ پھر یورپین مصنفین کی یہ کتابیں بھی یہاں بالکل نہیں ملتیں، بلکہ یورپ کے مختلف کتب خانوں میں بکھری پڑی ہیں۔ اس لیے مقابلہ کر کے نہیں دیکھا جا سکتا کہ نقلیں کہاں تک صحیح ہیں۔

۳- مؤلف نے بہت سے ایسے غیر متعلق بیانات کتاب میں درج کر دیئے ہیں جن کو پڑھتے ہوئے طبیعت کو بڑی الجھن ہوتی ہے۔

۴- یہ کتاب اب بہت پرانی ہو چکی ہے اور دنیا نہایت آگے نکل آئی ہے۔ اسی ۷۲ سال کے

۵- طویل عرصے میں بہت سے نئے ممالک میں اسلام کی اشاعت ہوئی اور ہو رہی ہے۔

اسی سلسلے میں سب سے بڑی بات یہ ہے کہ یہ مختصر اور نامکمل کتاب بھی اب قریباً ناپید ہے[1]۔ ہندوستان کی بعض لائبریریوں میں اس کا کوئی نسخہ ہو تو ہو، ویسے کہیں دستیاب نہیں ہوتی۔

اس ایک کتاب کے علاوہ بھی "اشاعتِ اسلام" کے نام سے اردو میں دو کتابیں شایع ہوئیں۔ ایک کے مصنف مولوی شیر علی مرحوم تھے اور کتاب وکیل ٹریڈنگ ایجنسی امرت سر نے صدی کے شروع میں شایع کی تھی۔ دوسری مولانا حبیب الرحمٰن ناظم دارالعلوم دیوبند کی مصنفہ تھی، مگر اس میں صرف خلفائے راشدین تک کے حالات ہیں اور وہ بھی بہت مختصر۔

مگر یہ دونوں کتب محض اس مقصد کے اظہار کے لیے لکھی گئی تھیں کہ اسلام ایک تبلیغی مذہب ہے، اور تلوار کے زور سے نہیں پھیلا۔ تبلیغ اسلام کی تاریخ سے ان دونوں کتابوں کا کچھ زیادہ تعلق نہیں تھا، اور تاریخ کا حصہ ان دونوں کتابوں میں بہت ہی مختصر تھا جو زمانۂ عہد نبوی اور عہد صحابہ تک محدود تھا۔

"تاریخِ تبلیغِ اسلام" کے نام سے بھی ایک چھوٹی سی کتاب چھوٹی تقطیع پر تقسیم ملک سے بہت پہلے سوہدرہ سے شایع ہوئی تھی، مگر معلومات کے لحاظ سے بہت ہی سطحی کتاب تھی۔ ظاہر ہے کہ سوا سو ۱۲۵ صفحات میں ایسے عظیم الشان موضوع کے متعلق معلومات اکٹھی کیا سکتی تھیں۔

ان کے علاوہ دو مختصر سے رسالے $\frac{20\times30}{16}$ کی تقطیع پر تھوڑا عرصہ ہوا کراچی سے شایع ہوئے

---

[1] اس کا انگریزی ایڈیشن تو حال میں لاہور سے شایع ہوا ہے مگر اردو ایڈیشن بدستور ناپید ہے۔

تھے۔ ایک کا نام تھا "اسلام کیسے شروع ہوا؟" دوسرے کا نام "اسلام کیسے پھیلا؟" یہ دونوں رسالے مولانا عبدالواحد سندھی کی تصنیف تھے مگر اب ختم ہو چکے ہیں اور دوبارہ نہیں چھپے۔ ان میں سے موخر الذکر دو حصوں میں تھا۔

ان متذکرہ بالا کتابوں کے علاوہ جہاں تک میری واقفیت ہے کوئی اور کتاب اس موضوع پر اردو میں نہیں لکھی گئی۔ ان حالات میں اشد ضرورت تھی کہ اس اہم مضمون پر ایک جامع، بسیط اور مفصل کتاب لکھی جائے۔ پس یہ کتاب اسی ضرورت کے پیش نظر اور اسی مقصد کو مدِّنظر رکھ کر مرتب کی گئی ہے۔ میں نے کوشش کی ہے کہ عہد نبوی سے لے کر ہر زمانے اور ہر دور میں جن جن اقوام اور جن جن ممالک میں آج تک اسلام کی تبلیغ ہوئی ہے اس کی تفصیلی تاریخ اس کتاب میں جمع کر دوں۔ میں کہاں تک اپنے مقصد اور مدعا میں کامیاب ہوا ہوں اس کا فیصلہ اور تصفیہ ناظرین اور قارئینِ کتاب پر چھوڑتا ہوں۔

آخر میں ایک ضروری بات کہہ کر اس تمہید کو ختم کرتا ہوں کہ میں نے اس ساری کتاب کو فرقہ وارانہ تعصب اور دشمنی سے بالکل خالی اور پاک رکھا ہے۔ مسلمانوں کے جس فرقے کے افراد نے بھی تبلیغ اور اشاعتِ اسلام میں کسی زمانے یا کسی ملک میں کوشش اور سعی کی ہے میں نے ہر جگہ بہت فراخدلی اور انصاف کے ساتھ اس کا اعتراف کیا ہے۔ اور اس کی تفصیلات بیان کی ہیں۔

خاکسار:

محمد اسماعیل پانی پتی

لاہور

یکم جون ۱۹۶۱ء

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# مقدمہ

# تاریخ اشاعتِ اسلام

## بعثتِ نبوی کے وقت عرب کی مذہبی حالت

بعثتِ نبوی کے وقت عرب دنیا بھر کے مذاہب، دنیا بھر کے عقائد، ہر قسم کی لا یعنی رسوم، ہر قسم کے بیہودہ توہمات، ہر قسم کے الحاد و دہریت، ہر قسم کی اجسام پرستی، ہر قسم کے گناہ، ہر قسم کے عیوب، ہر قسم کے افعال ذمیمہ، ہر قسم کے معاصی، ہر قسم کے جرائم، غرض ہر قسم کی بے راہ روی میں دنیا کا پیشوا اور امام بنا ہوا تھا۔ وہاں ہر قسم کے، ہر قوم کے اور ہر طرح کے عجیب عجیب خدا جمع ہو گئے تھے۔ اپنے بزرگوں کو وہ پوج رہے تھے۔ جنوں بھوتوں اور شیاطین کی وہ پرستش کر رہے تھے۔ ارواح کی وہ عبادت کر رہے تھے۔ چاند، سورج اور اجرام فلکی ان کے نزدیک خدا تھے۔ عُزّیٰ و برق ان کے معبود تھے۔ مٹی، آگ، پانی اور ہوائیں ان کی مسجود تھیں۔ ملائکہ کو وہ خدا کی بیٹیاں کہتے تھے۔ اور انہی میں سے بعض وہ تھے جو حضرت عزیرؑ کو خدا کا بیٹا مانتے تھے۔ انہی کا دوسرا گروہ حضرت مریم کے بیٹے کو خدا کا بیٹا بنا رہا تھا۔ رہ گئی بت پرستی تو شاید جزیرہ نمائے عرب میں اتنے افراد آباد نہیں تھے جس قدر بُت تھے۔ علاوہ مستقل بتوں کے ان کے عارضی خدا نہایت کثرت سے ساتھ تھے۔ چنانچہ جب سفر پر جاتے تو ایک چھوٹا سا پتھر جیب میں ڈال کر لے جاتے وہی پتھر سفر سے واپسی تک ان کا عارضی معبود ہوتا۔ ان کے ان عارضی معبودوں کا اکثر تبادلہ بھی ہوتا رہتا تھا۔ جب چلتے چلتے راہ میں کوئی اچھا اور خوبصورت پتھر مل جاتا تو پہلے خدا کو جیب سے نکال کر پھینک دیتے اور اُس کی بجائے نئے خدا کی پرستش کرنے لگتے۔ اگر روانگی کے وقت سفر میں اپنے خدا کو ساتھ لے جانا بھول جاتے تو بھی ان کے

مذہب میں بڑی آسانی تھی۔ منزل پر پہنچ کر چار پتھر تلاش کرتے، تین کا چولہا بناتے، چوتھے کے آگے سجدہ کرتے۔ اگر کبھی اتفاقاً پتھر پوجنے کے لیے نہ ملتے تو بھی اپنا اپنا معبود گھڑ لینے میں ان کو زیادہ تگ و دو نہ کرنی پڑتی۔ جھٹ مٹی اور کنکروں کا ایک ڈھیر جمع کر کے اس پر بکری کا دودھ بہاتے، لیجیے معبود تیار ہے۔ جھٹ اس کے آگے سجدے میں گر پڑتے۔ کچھ ضروری نہ تھا کہ پتھر کے بت ہی اُن کے خدا ہوں۔ لکڑی اور مٹی کے بت بھی وہ اکثر بنا لیا کرتے تھے۔ ایک قبیلہ بنی حنیفہ نے تو کھجوروں کا ایک ڈھیر بنا کر اس کے آگے سجدے کرنے شروع کر دیے تھے۔ اس میں ان کو یہ آسانی ہوئی کہ قحط پڑنے پر سارے قبیلے نے مل کر نہایت اطمینان کے ساتھ اپنے خدا کو کھا کر ختم کر دیا۔ ایک بھی کھجور باقی نہ چھوڑی[۱] ایک قبیلے نے آٹے کا بت بنا کر اسے پوجنا شروع کر دیا تھا[۲] کعبہ جو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے صرف خدا واحد کی عبادت کے لیے بنایا تھا۔ اُسے ان کی ناخلف اولاد نے بت پرستی کا ایک تیرتھ بنا دیا تھا جہاں تین سو ساٹھ بت رکھے ہوئے تھے، دن رات پوجے جا رہے تھے۔ اس کے علاوہ عرب کے ہر گھر میں کئی کئی خدا حکومت کر رہے تھے۔ باپ کا خدا الگ تھا، بیٹے کا الگ۔ بیوی کا الگ، بہو کا الگ اور بھائی، بھتیجوں اور بھانجوں کا الگ۔ پھر ہر قبیلہ اور ہر خاندان کا بت علیحدہ تھا۔ کئی کئی قبیلے مل کر بھی کسی بت کو اپنا متفقہ معبود تسلیم کر لیتے تھے۔ اور جو کچھ نذر نیاز ہوتی تھی اس کے آگے رکھ کر سجدے میں گر پڑتے تھے۔

عرب کے مختلف خاندانوں، مختلف قبیلوں اور مختلف علاقوں میں جو بت پوجے جاتے تھے علامہ سید سلیمان ندوی نے قدیم عربی کتابوں سے تلاش کر کے ان میں سے بعض کے نام اپنی کتابوں ارض القرآن جلد دوم اور سیرۃ النبی جلد چہارم میں لکھے ہیں جو حسب ذیل ہیں:-

---

| نمبر شمار | نام بت | نام قبائل جن کا وہ بت تھا | | نام بت | جن قبائل کا وہ بت تھا |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | لات | قبیلہ ثقیف | ۴ | یغوث | بنو مذحج اور اہل جرش |
| ۲ | عزیٰ | قریش بنو شیبان بن جابر | ۵ | یعوق | بنو ہمدان و اہل خیوان |
| ۳ | منات | قبائل اوس و خزرج اور عام عرب | ۶ | نسر | حمیر |

[۱] طبقات الامم تالیف ابوالقاسم صاعد بن احمد اندلسی صد ۱۰۔

[۲] ارض القرآن جلد دوم مولفہ سید سلیمان ندوی صفحہ ۱۸۶، ۱۸۷۔

| | نام بت | نام قبائل جن کا وہ بت تھا | | نام بت | نام قبائل جن کا وہ بت تھا |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | وَدّ | بنو کلب | ۳۱ | بس | تبخانۂ غطفان جس میں بہت سے بت رکھے تھے |
| ۸ | سواع | بنو لحیان | ۳۲ | بعیم | لکڑی کا بنا ہوا ایک بت تھا۔ |
| ۹ | اساف | ان دونوں بتوں پر عرب قبائل ایام | ۳۳ | بلج | |
| ۱۰ | نائلہ | حج میں قربانیاں چڑھاتے تھے۔ | ۳۴ | جبہ | |
| ۱۱ | اقیصر | قضاعہ، لخم، جذام، عاملہ، غطفان | ۳۵ | جریش | بنی عبد جریش |
| ۱۲ | باجہ | ازدطی اور قضاعہ | ۳۶ | جلسد | |
| ۱۳ | ذوالخلصہ | بنو امامہ، خثعم، بجالہ، ازدالسراۃ | ۳۷ | جہار | قبیلہ ہوازن |
| ۱۴ | رضاء | علی الترتیب بنو ربیعہ اور بنی حمیر کے | ۳۸ | دار | بنی عبدالدار |
| ۱۵ | رئام | بت خانوں کے نام تھے جہاں بہت سے بت رکھے ہوئے تھے۔ | ۳۹ | دوار | |
| ۱۶ | سعد | بنی ملکان بن کنانہ | ۴۰ | ذوالرجل | حجاز کا ایک بت تھا۔ |
| ۱۷ | سبحہ | | ۴۱ | شارق | بنی عبدالشارق |
| ۱۸ | سُعَیر | عنزہ | ۴۲ | شمس | بنو عبد شمس |
| ۱۹ | ذوالشریٰ | بنو حارث | ۴۳ | سدا | عاد |
| ۲۰ | عالم | ازدالسراۃ | ۴۴ | صمودا | ” |
| ۲۱ | عم انس | بنی خولان | ۴۵ | عنار | قبیلہ عباس بن مرداس سلمی |
| ۲۲ | تلس | بنی طے | ۴۶ | عنیزن | منذر اکبر |
| ۲۳ | ذوالکفین | بنو دوس | ۴۷ | عبعب | قضاعہ |
| ۲۴ | منات | قریش | ۴۸ | عوض | بکر بن وائل |
| ۲۵ | نُہم | مزینہ | ۴۹ | عوف | |
| ۲۶ | ہُبل | قریش | ۵۰ | غبغب | اس بت پر جانور ذبح کیے جاتے تھے۔ |
| ۲۷ | لعل | قبائل بنی عدنان | ۵۱ | فراض | سعد العشیرہ |
| ۲۸ | یعبوب | جدیلہ | ۵۲ | کثریٰ | جدیس وطسم |
| ۲۹ | اشہل | بنو عبدالاشہل | ۵۳ | کسعہ | |
| ۳۰ | اوال | بکر و تغلب | ۵۴ | محرق | بنو بکر بن وائل |

| | نام بت | نام قبائل جن کا وہ بت تھا | | نام بت | نام قبائل جن کا وہ بت تھا |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۵ | مدان | بنو عبد المدان | ۵۸ | ہبا | عاد |
| ۵۶ | مرحب | حضرموت | ۵۹ | ذات الوداع | |
| ۵۷ | منہب | | ۶۰ | یالیل | بنو عبد یالیل |

ان کے علاوہ یمن اور حجاز میں آثار قدیمہ کے محققین نے عہد جاہلیت کے جو کتبے پڑھے ہیں ان میں المقہ، عشتار[۶۱]، نکرہ[۶۲] اور قینان[۶۴] وغیرہ بہت سے اور بتوں کے ناموں کا پتہ لگایا ہے[۱]۔

مولانا سید سلیمان ندوی نے اس مضمون کو بہت تفصیل و تشریح اور نہایت تحقیق کے ساتھ اپنی بے نظیر تالیف ارض القرآن کی جلد دوم میں بیان کیا ہے۔ اس موضوع سے دلچسپی رکھنے والے اصحاب اس کتاب کے صفحات ۱۵۱ تا ۱۸۸ ملاحظہ فرمائیں۔

بتوں کو پوجنے کے علاوہ فضول رسوم میں مبتلا تھے۔ لایعنی اعتقادات رکھتے تھے۔ جیسی بیہودہ عادتیں ان کی تھیں جس وحشت و بربریت کا وہ شکار تھے۔ اور جیسی بدترین حالت میں وہ لوگ اپنے شب و روز بسر کر رہے تھے۔ اس کی نہایت درجہ افسوسناک اور تفصیلی کیفیت سر سید نے اپنی مشہور کتاب الخطبات الاحمدیہ فی العرب والسیرۃ المحمدیہ میں بڑے دکھ اور درد کے ساتھ بیان کی ہے۔ یہاں اس کا خلاصہ درج کیا جاتا ہے:۔

("نہایت بداخلاقی اور فحش عرب جاہلیت میں پھیلا ہوا تھا۔ قصائد کے شروع میں جو تشبیب کے اشعار ہوتے تھے ان میں دولت مند اور امیروں کی لڑکیوں اور عورتوں اور بہنوں کا حال نام لے لے کر بیان کرتے تھے۔ اور طرح طرح کے عیبوں کو علانیہ اُن کی طرف منسوب کرتے تھے۔ بدکاری اور زناکاری سے نادم نہیں ہوتے تھے اور ہر طرح کی غیر مہذب نظم میں ازراہ بے شرمی اس کو مشتہر کرتے تھے اور اس پہ فخر کرتے تھے۔)

سب لوگ شراب پینے سے بدرجہ غایت اُنس رکھتے تھے اور مدہوشی کی حالت میں اُن سے نہایت خراب اور معیوب باتیں سرزد ہوتی تھیں۔

قمار بازی سب لوگوں کا بلا استثناء ایک ہر دلعزیز کھیل تھا اور اگر کوئی خاص مقام قمار بازی کا

---

[۱] سیرۃ النبی جلد چہارم از سید سلیمان ندوی صفحہ ۲۵۵۔

مشہور ہوتا تھا۔ تو لوگ دور دراز مسافت طے کر کے بھی وہاں جوا کھیلنے جایا کرتے تھے (جو شخص قمار بازی کی ان مجلسوں میں شامل نہ ہوتا اُسے بہت ذلیل اور کنجوس سمجھتے تھے اور اس سے رشتہ و ناطہ کرنا باعث ننگ و عار کا موجب خیال کیا جاتا تھا چنانچہ ایک جاہلی شاعر نے اپنی بیوی کو وصیت کی کہ اگر میں مر جاؤں تو میرے بعد کسی ایسے شخص سے شادی نہ کیجیو جو جوا نہ کھیلتا ہو۔ اور قمار بازی کی محفلوں میں شریک نہ ہوتا ہو[1]

سود خواری کی مذموم اور قبیح عادت بھی ان لوگوں میں عام طور پر نہایت درجہ مروج تھی۔ اور سود خوار بہت بُری طرح غریبوں کا خون چوستے تھے۔

لونڈیوں کو جو قینات کہلاتی تھیں، گانا بجانا اور ناچنا سکھایا جاتا تھا، اور ان کے آقاؤں کی طرف سے اُن کو حرام کاری کی کھلی اجازت ہوتی تھی اور اس سے جو آمدنی ہوتی تھی وہ اُن کے آقا بے تکلف اپنے تصرف میں لاتے تھے۔

رہزنی، لوٹ مار، غارت گری اور قتل ان کا روزمرہ کا مشغلہ تھا۔ انسانوں کا خون وہ بہت بے پروائی سے بہاتے تھے اور لڑائیوں میں جو عورتیں گرفتار ہوتی تھیں وہ لونڈیاں بنالی جاتی تھیں۔ اور اُن سے ہر طرح کی خدمت لی جاتی تھی۔

ٹوٹکوں اور شگونوں پر بےحد اعتقاد رکھتے تھے اور اس سلسلے میں بڑی عجیب عجیب حرکتیں کرتے تھے کسی کام کے ہونے پر بھیڑ کی قربانی کی منت مانتے تھے مگر جب کام ہو جاتا تھا تو بجائے بھیڑ کے ہرن کو ذبح کر دیتے تھے۔

ان کا اعتقاد تھا کہ اگر اپنے کسی عزیز کے خون کا بدلہ خون سے نہ لیا جائے تو مقتول کے سر میں سے ایک جانور نکلتا ہے جو فضائے آسمانی میں انتقام انتقام کی صدا لگا کر چیختا پھرتا ہے اور جب تک انتقام نہیں لے لیا جاتا اس وقت تک چیختا رہتا ہے۔ اس جانور کو "ہامہ" یا "صدی" کہتے تھے۔ (جب اس کے بدلے میں اس کے دشمن کو ہلاک کر دیا جاتا تھا، تو پھر اس مقتول کے سر سے "ہامہ" نکلتا تھا اور وہ اس وقت تک چیختا رہتا تھا جب تک اس کا انتقام نہیں لے لیا جاتا تھا۔ اسی طرح یہ سلسلہ برابر چلتا رہتا تھا)

ہر شخص کے مرنے کے بعد اس کے اُونٹ کو اس کی قبر سے باندھ دیتے تھے یہاں تک کہ وہ بھوکا پیاسا مر جاتا تھا۔ اس اُونٹ کو "بلیہ" کہتے تھے۔

بغیر سود کے کسی کو قرض نہ دیتے تھے اور اگر وہ وقتِ مقررہ پر قرض ادا نہ کرتا تو فوراً قرضے

---

[1] تفسیر کبیر جلد ۲ ص ۳۰۳۔

کی رقم دگنی ہو جایا کرتی تھی۔

ہر شخص (خواہ وہ بالکل اجنبی یا غیر ہو) دوسرے کے گھر میں درانہ گھس جاتا تھا۔ اور اجازت لیکر داخل ہونے کو اپنی ہتک سمجھتا تھا۔ اپنے کسی عزیز اور رشتہ دار کے ہاں جا کر کھانا کھانے کو معیوب سمجھتے تھے۔ مردوں کو کامل اختیار تھا کہ جس قدر چاہیں بیویاں کر لیں۔ کوئی حد بندی نہ تھی اسی طرح ان کو اس بات کی بھی پوری آزادی تھی کہ عورت کو ہزار بار طلاق دینے کے بعد پھر اپنی زوجیت میں لے لیں۔

عرب جاہلیت میں سب سے زیادہ بے رحمی کی رسم لڑکیوں کا مار ڈالنا یا ان کو زندہ دفن کر دینا تھی۔

لڑکے اپنی سوتیلی ماؤں کے ساتھ اپنے باپ کے مرنے کے بعد نکاح کر لیتے تھے۔ عورتوں میں اپنے گھروں سے نکلنے اور مجمع عام میں بغیر پردے اور بغیر حجاب کے آنے کا عام دستور تھا۔ عورتیں اپنے جسم کے کسی حصے کو کھلا رکھنے اور عام لوگوں کو دکھانے میں کسی قسم کی کوئی بے حیائی اور بے شرمی نہیں سمجھتی تھیں۔

روح کے متعلق ان کا عقیدہ تھا کہ وہ ایک چھوٹا سا جانور ہے جو انسان کے پیدا ہونے کے وقت اس کے جسم میں گھس جاتا ہے اور وہاں اپنے آپ کو بڑھاتا رہتا ہے۔ اور جب انسان مرنے کو ہوتا ہے تو اس کے جسم سے نکل جاتا ہے۔ اور فوراً ہی مرجاتا ہے جب متوفی کی قبر تیار ہوتی ہے تو وہ اس قبر کے گرد چیختا پھرتا ہے۔ یہاں تک کہ ایک اُلو کے برابر ہو جاتا ہے۔

ان لوگوں نے سینکڑوں، ہزاروں فرضی، وہمی اور خیالی روحیں بنا رکھی تھیں — ان کا اعتقاد تھا کہ وہ آدمیوں کو نفع اور نقصان پہنچا سکتی ہیں۔ اور پہنچاتی ہیں۔ یہ جن، بھوت اور دیو، جنگلوں، بیابانوں اور کھنڈروں میں رہتے ہیں اور جب چاہتے ہیں آدمی کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔

عرب کے زمانہ جاہلیت کی رسوم اور ان کی عادات کو اس مقام پر ہم نے نہایت سرسری طور پر بیان کیا ہے مگر ہمیں اُمید ہے کہ ان نیم وحشی اور آزاد منش باشندگانِ عرب کے خانگی اور سوشل عام حالات معلوم ہونے سے ایک منصف مزاج شخص بآسانی اس بات کا فیصلہ کر سکے گا کہ اسلام سے قبل عربوں کا کیا حال تھا اور بعد اسلام کے ان کا کیا حال ہو گیا۔ اور بالعموم ان کے اخلاق کس طرح پر تبدیل ہو گئے۔"

## آفتابِ ہدایت کا طلوع

تمام دنیا کے مقابلے میں جزیرہ نمائے عرب کی یہ بدترین حالت اس امر کی محرک ہوئی کہ خدا نے ہدایت کا آفتاب اس سرزمین سے طلوع کیا۔ اور دنیا کا نجات دہندہ اسی ملک میں پیدا ہوا جس نے

شرک و کفر، بت پرستی اور اصنام پرستی، دہریت و الحاد، ظلم و طغیان، گناہ اور معاصی کے عظیم الشان اور ہولناک طوفان کا زبردست اور کامیاب مقابلہ کیا اور دنیا کے سامنے وہ خالص، بہترین اور اکمل ترین توحید پیش کی جو دنیا سے مفقود اور ناپید ہو چکی تھی۔ اس ہادیٔ کامل نے خلقت کو خدائے واحد لاشریک کا وہ اصلی اور حقیقی چہرہ دکھایا جس سے لوگ ناآشنا ہو چکے تھے۔ اسی نے اخلاق فاضلہ اور عادات حسنہ کی ایسی بے نظیر تعلیم دی اور اپنی ذات میں ان کا ایسا بہترین نمونہ دکھایا کہ دنیا حیران رہ گئی۔ جن نفوس مقدسہ نے آنحضرت صلعم کے پیش کردہ ضابطۂ اخلاق کو اختیار کیا، وہ دنیا کے رہبر، معلم اور مالک بن گئے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا میں تشریف لا کر جس خالص توحید کو پیش کیا، جس معبود برحق کی عبادت کی طرف توجہ دلائی، عقائد کی جیسی عمدہ تعلیم دی، اعمال کے جیسے عمدہ نمونے پیش کیے، اخلاق کی جو اعلیٰ ترین باتیں تلقین کیں ان کی کوئی نظیر اور کوئی مثال امم سالقہ اور کتب قدیمہ میں نہیں ملتی۔ کسی آسمانی کتاب میں وہ بے نظیر باتیں موجود نہیں جو اس نبی امی نے ہمیں بتائیں۔ کسی اخلاقی صحیفہ میں وہ نصیحتیں نہیں جو اس انسان کامل نے تلقین کیں۔

یہ صرف دعویٰ ہی نہیں بلکہ حقیقت ہے۔ ایسی حقیقت جو بالکل واضح اور صاف ہے۔ قرآن کے مقابلے میں تمام صحف سماویہ کو رکھ دیں، آپ کو خود معلوم ہو جائے گا کہ عقائد و اعمال، عبادت و ریاضت، معاشرت و اخلاق، مذہب و روحانیت، وعظ و تذکیر اور رشد و ہدایت کے متعلق کس کتاب کی تعلیم پُرمعارف اور اعلیٰ ترین ہے۔

اپنی تمام تعلیم و تلقین میں اور اپنی تمام تبلیغ و اشاعت میں حضور علیہ السلام نے سب سے مقدم جس امر کو رکھا، وہ خدائے واحد لاشریک کا وجود تھا۔ خدا کو آپ نے اس زور و تحدی کے ساتھ دنیا میں پیش کیا اور اس کی وحدانیت کی اس شدت اور سختی کے ساتھ تبلیغ کی کہ اتنی بلند آہنگی کے ساتھ دنیا کے کسی نبی،
۱۰ کسی رسول، کسی رہنما اور کسی مقتدا نے نہیں کی۔ حضور علیہ السلام کی تعلیم و تبلیغ کا نقطۂ مرکزی خدا تھا جس کے گرد آپ پروانہ وار گھومتے تھے۔ (اپنی تمام زندگی میں کوئی بھی موقع آپ نے دنیا کے سامنے خدا کو پیش کرنے کا باقی نہیں چھوڑا۔ اس میں آپ کو اتنا شغف اور اتنا انہماک تھا کہ آپ کے اشد ترین مخالفین کو بھی حیرت کے ساتھ یہ کہنا پڑا کہ "محمدؐ تو اپنے رب پہ عاشق ہو گیا ہے"!)

۹ دنیا کے سامنے خدا اور اس کی وحدانیت کو پیش کرنے کے ساتھ ساتھ آنحضورؐ نے عقائد و اعمال اور اخلاق و عادات کے متعلق جو تبلیغ کی، وہ بھی اپنی جگہ بہترین ہے۔ آپ کی ساری عمر اور آپ کی زندگی

کا ایک ایک لمحہ اس مقدس فرض کی بجا آوری میں صرف ہوا، اپنی اس تبلیغ سے آپ اس وقت بھی غافل نہ رہے جب کہ آپ کا دم نکل رہا تھا اور آپ اس دنیا کو چھوڑ کر دوسری دنیا میں تشریف لے جا رہے تھے یعنی بستر مرگ پر بھی حضورؐ نے دعوت و تبلیغ اور وعظ و ارشاد کا سلسلہ بند نہ کیا۔ اسی حالت میں جان جان آفریں کو سپرد کر دی۔ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

# عہدِ نبویؐ میں تبلیغِ اسلام کے اصول

جب دنیا میں ہر طرف ارواح پرستی، اسلاف پرستی، اکابر پرستی، مظاہر پرستی، کواکب پرستی، پتھروں اور پہاڑوں کی پوجا، درختوں، پودوں اور پتوں کی پرستش، رعد و برق اور آب و آتش کی عبادت، ہوا اور مٹی کی پوجا، اعضائے جنسی کی عبادت، حیوان پرستی، مختلف اقسام کے اصنام کی پوجا۔ دریاؤں، گھاٹوں اور چشموں کی پرستش، بادشاہ پرستی، بھوت، پریت، جن اور شیاطین کی پوجا، آسمان اور زمین کی پرستش، چوراہوں، وادیوں، مقامات اور مکانات کی پوجا۔ زندہ پادریوں اور مُردوں کی قبروں کے آگے سجدے، ارواح جبال کی پوجا، عورتوں کی پرستش، اپنی متبرک اور مقدس اشیاء کی پرستش اور فرشتوں اور مختلف تماثیل کی عبادت کا دور دورہ تھا۔ اور انسان نے کوئی تعلق حی و قیوم اور ازلی و ابدی خدا سے نہیں رکھا تھا۔ اس وقت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا میں آ کر خدا کی ذات اور اس کی وحدانیت کو قائم کیا اور کلمہ توحید کی نشر و اشاعت میں اپنے آپ کو ایسا مشغول و منہمک کر دیا کہ آپؐ کی پاک اور مطہر زندگی کا ایک ایک لمحہ اس مقدس فرض کی بجا آوری کے لیے وقف ہو گیا۔ آپؐ نے بڑے زور و تحدی سے یہ بات کہی کہ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَبِذٰلِکَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ۔ الانعام ۱۶۲، ۱۶۳ (میری ہر قسم کی عبادت اور میری تمام قربانیاں اور میری زندگی اور میری موت صرف اللہ کے لیے ہے جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے۔ اس خدا کا کوئی شریک نہیں اس تبلیغ کا مجھے خدا کی طرف سے حکم دیا گیا ہے۔ اور میں اپنے رب کے فرمانبرداروں میں سب سے پہلا شخص ہوں۔)

حضور علیہ السلام کی راہِ تبلیغ میں اس تڑپ اور اس انہماک کو دیکھ کر آخر خدا کو بھی کہنا پڑا، کہ لَعَلَّکَ بَاخِعٌ نَّفْسَکَ اَلَّا یَکُوْنُوْا مُؤْمِنِیْنَ۔ شعراء آیت ۳ (یعنی اے محمدؐ! کیا تو اس غم میں اپنے آپ کو ہلاک کر ڈالے گا کہ لوگ تیرے خدا پر ایمان نہیں لاتے)

حقیقت یہ ہے کہ اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم جیسا اولو العزم، باہمت، اَن تھک مستقل مزاج، اور پہاڑ کی طرح اپنے مؤقف پر قائم رہنے والا، کسی ترغیب اور کسی تحریص سے متاثر نہ ہونے والا۔ اپنے فرض کو کمال تندہی، پوری دیانت داری، نہایت انہماک اور بے انتہا محنت سے انجام دینے والا کسی مشکل سے نہ گھبرانے والا۔ ہر خطرے کا جوانمردی سے مقابلہ کرنے والا، اور ہر مصیبت اور آفت کو خوشی اور صبر سے برداشت کرنے والا انسان پیدا نہ ہوتا تو خدا کی توحید جو اس جہان سے معدوم و مفقود ہو چکی تھی کبھی دوبارہ دنیا میں قائم نہ ہوتی۔ اسی لیے خدا نے دنیا بھر میں سے اس اہم اور عظیم الشان فریضے کی انجام دہی کے لیے ایسے مکمل اور کامل انسان کو انتخاب کیا جو اس کے لیے پورے طور پر موزوں تھا۔ خدا کے ہزار در ہزار درود و سلام اس ذاتِ اقدس و اعلیٰ پر ہوں جس نے عرب میں پیدا ہو کر دنیا بھر کو درس توحید دیا۔

آپؐ کا کام نہایت مشکل اور کٹھن تھا۔ یعنی عربوں جیسے وحشی اور خونخوار بھیڑیوں کو انسان اور پھر با اخلاق انسان اور اس کے بعد با خدا انسان بنانا تھا۔ اور من اولہ الی آخرہ اُن کو ہر طرح کی تعلیم اور ہر قسم کی تربیت دینی تھی۔ کیونکہ:۔

۱۔ اُن کے عقائد فاسد اور ان کے خیالات پست تھے۔

۲۔ اُن کی تمام پوجا پاٹ اور اُن کی ساری عبادت و بندگی، لات و منات، عزیٰ و ہبل کے لیے وقف ہو کر رہ گئی تھی۔

۳۔ اُن کے اخلاق و عادات بدترین تھے۔ اُن کو نہ بات کرنے کا سلیقہ تھا، نہ کام کرنے کا۔ وہ نہ معاملے کے اچھے تھے، نہ کردار کے۔

اور آپؐ کو ان سب کی اصلاح اور تربیت کرنی تھی

## ۱۔ عربوں کے عقائد کی اصلاح

جب اللہ تعالیٰ نے اس کام کے انصرام کے لیے آپؐ کو مبعوث فرمایا تو سب سے پہلے حضورؐ نے اُن کے عقائد کی اصلاح کی۔ جس کی حسبِ ذیل شقیں تھیں:۔

**توحید** آپؐ نے تمام باطل معبودوں کا ابطال کرتے ہوئے نہایت صاف اور واضح الفاظ میں فرمایا۔ لا الٰہ الا اللہ، یعنی پرستش کے قابل اور عبادت کے لائق صرف خدا کی ذات ہے اور کوئی نہیں۔ حضور علیہ السلام کی تمام تبلیغ کا نقطۂ مرکزی یہی تھا کہ آپؐ نے دنیا کے سامنے اس خدا کو پیش کیا جس کو عرصہ ہوا لوگ بھول چکے تھے اور انہوں نے اصلی خدا کو چھوڑ کر ہزارہا فرضی معبود بنا لیے تھے۔

